جس کے متعلق انہوں نے اپنی بیوی کو ہدایت کردی تھی کہ وہ اسے اس وقت کھول کر دیکھیں جب بچہ جوان ہوجائے۔

دو تین سال کے بعد دفعتاً ایک دن رام کمار جی کے قانونی مشیر نے ان کی بیوی کو اطلاع دی کہ اس کے یہاں چوری ہوگئی۔ چوری ہونے والی چیزوں میں رام کمار جی کا وصیت نامہ بھی تھا۔ ان کی بیوی کو سخت پریشانی ہوئی۔ وہ وصیت نامہ ان کے لئے ایک معمہ سے کم نہ تھا۔ کیونکہ بظاہر رام کمار جی کے پاس کوئی ایسی چیز باقی نہ تھی جس کیلئے وہ کوئی وصیت نامہ مرتب کرتے۔ جائیداد خود ان کے نام تھی۔ اس لئے اس کے سلسلہ میں کسی قسم کی وصیت کا سوال ہی نہیں رہ جاتا تھا۔ اس الجھن کے تحت انہوں نے بچے کے گلے میں پڑا ہوا پراسرار تعویز قبل وقت ہی کھول ڈالا۔ اس تعویز کے ذریعہ انہیں پتہ چلا کہ وصیت نامہ میں کسی خزانے کا ذکر تھا۔ لیکن تعویز میں لکھی ہوئی ہدایت کے مطابق وصیت نامہ کو پڑھے بغیر خزانہ کا پتہ چلانا تھا۔ انہیں ایک گونہ اطمینان ہوگیا کہ بغیر اس کے وصیت نامے کا چرانے والا اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہوسکے گا۔ انہوں نے تعویز بچے کے گلے سے کھول کر احتیاط سے رکھ دیا۔ چار قبل کی بات ہے کہ اچانک ایک دن کسی نے ان کے بکس کا تالا توڑ کر تعویز نکال لیا۔ ان کی پریشانیوں کی حد نہ رہی۔ وہ مجھے جانتی تھیں۔ ایک دن انہوں نے مجھے بلوا بھیجا اور سارا واقعہ کر طالب امداد ہوئیں۔ رام کمار جی کی ساری شفقتیں یاد آگئیں۔ وہ مجھے بھی اپنے بچے کی طرح پیار کرتے تھے۔ میں نے ان کی بیوی سے وعدہ کیا میں حتی الامکان کوشش کروں گا۔ اسی دن سے میں نے تحقیقات شروع کردیں۔ کئی دنوں کے بعد پتہ چلا کہ وصیت نامہ اگروال نے رام کمار جی کے قانونی مشیر کے یہاں سے چوری کروایا تھا۔ میں نے سوچا باضابطہ کاروائی کر کے اُسے حاصل کرنے کی کوشش کی تو کامیاب نہ ہوسکوں گا اس لئے میں نے وہ طریقہ کار اختیار کیا۔ چونکہ چیز چوری کی تھی اس لئے سیٹھ اگروال نے بھی پولیس کو یہ کہ اس کی کوئی چیز چوری نہیں کی گئی ہے۔

اس کے بعد سے مجھے اس چیز کی بہت زیادہ تشویش ہوگئی تھی کہ آخر اس پر گولی کس



چلائی۔ اسی دوران میں جب میں جگدیش کو بیوقوف بنانے کے لئے کار سے اتر گیا تھا مجھے چند نامعلوم لوگوں سے دو دو ہاتھ کرنے پڑے۔ میں نے انہیں اور پولیس کو لڑنے میں الجھا دیا اور خود پولیس کی لاری لے کر فرار ہوگیا۔ مجھے لوگوں کی نظروں سے چھپ کر کام کرنے کا اچھا موقع مل گیا تھا۔

مجھے سب سے زیادہ فکر اس چیز کے پتہ لگانے کی تھی کہ آخر سیٹھ اگروال کے علاوہ اور کون ہوسکتا ہے جو اس وصیت نامہ میں اتنی دلچسپی لے رہا ہے۔ رفتہ رفتہ مجھے اس کا احساس ہونے لگا کہ یہ سنتوش کی حرکت ہے اور اسی نے وہ تعویز بھی چرایا ہے۔ لیکن وصیت نامہ ہاتھ نہ لگنے کی وجہ سے بالکل بے بس ہے چونکہ اس سے اس چیز کو اگلوانا تھا۔ اس لئے میں نے دلاور خاں کا بھیس بدلا اور سب سے پہلے جو کام کیا وہ یہ تھا کہ وصیت نامہ اپنی تجوری سے نکال لے گیا۔ اس دن مجھے تم پر بہت ہنسی آئی تھی جب تم برآمدے میں پھیلے ہوئے پٹاخوں پر اچھل کود رہے تھے۔ وہ میں نے دراصل اسلئے ڈالے تھے کہ جس وقت میں وصیت نامہ نکالنے میں مشغول ہوں تو مجھے آنے جانیوالوں کی آہٹ مل سکے۔ سب سے پہلے تم ہی ان پٹاخوں کا شکار ہوئے۔

بعد کے واقعات سے تو تم واقف ہی ہو۔ ایک دن میں نے سنتوش کو بلا کر وہ تعویز دیکھ ہی لیا۔ اس کا نقشہ میرے ذہن میں موجود تھا۔ اس کے مطابق وہ خزانہ اسی مکان میں ایک جگہ دفن ہے جہاں رام کمار جی کی بیوی رہتی ہے۔ اب ذرا تھکن دور ہوجائے تو میں جا کر وہ خزانہ کھدوانے میں ان کی مدد کروں گا۔ اب تم ہی بتاؤ کہ میں نے وہ وصیت نامہ چرا کر اگر اس کے حقداروں کے پاس پہنچا دیا تو کون سا جرم کیا۔ اگر یہ جرم ہے بھی تو میں اسے جائز سمجھتا ہوں۔“

”اچھا یہ تو بتایئے فریدی صاحب کہ آپ اتنے طاقتور کب سے ہوگئے ہیں۔“ حمید بولا۔

”ارے میاں اسے پوچھ کر کیا کرو گے۔ یہ سب راز کی باتیں ہیں۔ ایک اچھے سراغ رساں میں یہ ساری خصوصیات ہونی چاہئیں۔“

”سنتوش نے تو خودکشی کرلی۔ اب اس کیس میں کیا ہوگا۔“ حمید نے دریافت کیا۔

”کچھ ہو یا نہ ہو، لیکن میرے پاس اس بات کا مکمل ثبوت ہے کہ سیٹھ اگروال پر سنتوش

ہی نے گولی چلائی تھی اور اب سے تین سال قبل اس نے ایک خون بھی کیا تھا۔'' فریدی نے انکشاف کیا۔

''اچھا تو کیا آپ اس وصیت نامہ کا بھی تذکرہ کریں گے۔''

''کیا احمقوں کی سی باتیں کرتے ہو۔ اب جبکہ سنتوش مر چکا ہے اس کی ضرورت ہی باقی نہیں رہتی۔ سیٹھ اگر وال میں اتنی ہمت نہیں کہ اب وہ اس کیس پر از سر نو روشنی ڈالے کیونکہ اس نے وصیت نامہ قطعی غیر قانونی طور پر حاصل کیا تھا۔ لہٰذا اب اس کی طرف سے کوئی کھٹکا نہیں رہ جاتا...... اچھا بھئی اب بس...... ! کیا اب تک چائے نہیں بنی......؟''

## تمام شد